# خلاصہ

# ظہور امام مہدی

نام و نسب، حلیہ، جسمانی علامات، اخلاق و صفات
آل سعود، سفیانی، کالے جھنڈے،
ظہور سے پہلے شام، عراق، مصر، یمن، خراسان اور جزیرۃ العرب کے حالات
بیعت کا مرحلہ، بیعت سے پہلے اور بیعت کے بعد کے واقعات
جنگیں، فتوحات، استحکام، دجال کا فتنہ، حضرت عیسیٰ علیہ السلام
کا نزول وغیرہ احادیث کی روشنی میں مختصر انداز میں



جمع و ترتیب
زین العابدین
فاضل جامعہ دارالعلوم کراچی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ للهِ رَبِّ العالَمِينَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلامُ عَلى سَيِّدِ الأَنْبِيَاءِ وَ الْمُرْسَلِيْنَ وَ عَلى آلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ وَ عَلى صَحَابَتِهِ الْغُرِّ الْمَيَامِيْنَ وَ عَلى كُلِّ مَنْ تَبِعَهُمْ بِإِحْسَانٍ إِلى يَوْمِ الدِّيْنِ، أَمَّا بَعْدُ!

رسول اللہ ﷺ نے آخر زمانے میں جبر کے نظام کے بعد خلافت علیٰ منہاج النبوۃ قائم ہونے کی پیشن گوئی فرمائی ہے۔[1] یہ خلافت حضرت امام مہدی کے ہاتھوں قائم ہوگی۔[2] احادیث و روایات میں تفصیل کے ساتھ آپ کے ظہور سے پہلے کی علامات بتائی گئی ہیں، جن میں آپ کی ذات کے متعلق علامات، آپ کے دور کے بارے میں روایات اور مختلف خطوں کے ساتھ آپ کے تعلق کے بارے میں روایات شامل ہیں۔(ان روایات میں بہت سی وہ ہیں جن پر محدثین نے ضعف کا حکم لگایا ہے، ان ضعیف روایات میں وہ بھی ہیں جن کا ایک واضح مصداق نظر آچکا ہے، البتہ جو روایات ابھی تک ظاہر نہیں ہوئیں انہیں بھی اس شرط کے ساتھ ذکر کیا گیا ہے کہ اگر آئندہ ان کا مصداق نظر آجائے تو انہیں بھی سچا سمجھا جائے)

## حضرت امام مہدی کی شخصیت

حضرت امام مہدی کا نام نبی اکرم ﷺ کے نام کے موافق ہوگا۔ یعنی محمد[3] اور آپ کے والد کا نام بھی نبی اکرم ﷺ کے والد کے نام کے موافق ہوگا۔[4] آپ کا ایک دوسرا نام بھی ہوگا، (جس سے بہ ظاہر زیادہ معروف ہوں گے۔)[5] آپ کی کنیت ابو عبد اللہ یا ابو القاسم ہوگی۔[6] آپ کی والدہ کا نام آمنہ ہوگا۔[7] آپ نبی اکرم ﷺ کی اولاد میں سے ہوں گے، اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی نسل سے ہوں گے۔[8] آپ حسنی سید ہوں گے۔[9] آپ کی پیشانی کشادہ ہوگی، سر کے اگلے حصے میں بال نہیں ہوں گے، ناک لمبی ہوگی جس کی نوک باریک اور اس میں کچھ خم ہوگا۔[10] آپ کی رانوں کے درمیان فاصلہ ہوگا۔[11] قد میانہ، چہرہ خوبصورت اور نورانی ہوگا، بال سیاہ

ہوں گے اور کندھوں پر پھیلے ہوئے ہوں گے۔[12] پیٹ بڑا ہو گا۔[13] آپ کے سامنے کے دانتوں میں فاصلہ ہو گا۔[14] رنگت گندمی اور بال گھونگھریالے ہوں گے۔[15]

آپ کے بدن پر مسّوں اور تل کے نشان ہوں گے۔ ایک نشان آپ کے بائیں کندھے کے نیچے ہو گا اور دوسرا آپ کی ران پر ہو گا۔ اور تل کا ایک نشان آپ کے رخسار پر ہو گا۔[16] آپ کی داڑھی گھنی، آنکھیں سرمگیں اور دانت چمکدار ہوں گے۔[17] ابرو گول اور پتلے ہوں گے اور ان کے درمیان فاصلہ ہو گا، اور آنکھیں گہری اور ان کی سیاہی وسیع ہو گی۔[18] آپ سفید پگڑی پہنے ہوئے ہوں گے۔[19]

## اخلاق

آپ شکل و صورت میں تو نبی اکرم ﷺ کے مشابہ نہیں ہوں گے لیکن اخلاق میں آپ اپنے نانا کی طرح ہوں گے۔[20] آپ باحیا، باوقار و سنجیدہ اور اللہ تعالیٰ سے ڈر رکھنے والے ہوں گے۔[21] آپ سب سے پہلے 30 سال کی عمر میں ایک باتوفیق نوجوان کی صورت میں سامنے آئیں گے۔[22] اللہ تعالیٰ مسلسل آنے والی ایک رات میں آپ کی اصلاح کرتے رہیں گے یہاں تک کہ آپ خلافت و امامت کے اہل ہو جائیں گے۔[23] آپ ہدایت یافتہ اور فتنوں سے محفوظ ہوں گے۔[24] فرشتوں کے ذریعے آپ کی رہنمائی کی جائے گی۔[25] اللہ تعالیٰ آپ کو اپنی طرف سے علم دیں گے، آپ دس فقیہ علما کے برابر علم رکھتے ہوں گے۔[26] سنت پر عمل کریں گے، اور بدعت کو مٹا کر سنت کو عام کریں گے۔[27] اسلام کو از سرِ نو زندہ کریں گے۔[28] اپنے لئے امارت کو پسند نہیں کریں گے۔[29] فتنوں سے محفوظ ہوں گے۔[30]

جو زمین ظلم اور گمراہیوں سے بھری ہوئی ہو گی اس کو آپ عدل و انصاف سے بھر دیں گے۔[31] ظلم اور ظالموں کا خاتمہ کریں گے۔[32] آپ سات سال، یا آٹھ سال یا نو سال تک حکمران رہیں گے۔[33] آپ مال عطا کریں گے اور اسے گنیں گے نہیں۔[34] امت بے مثال نعمتوں میں ہو گی۔[35] ہر ایک کو برابر مال عطیہ کریں گے۔[36] اپنے عمال پر سخت اور مساکین کے لئے نرم اور

مال کی سخاوت کرنے والے ہوں گے۔[37] آپ کے زمانے میں پھلوں اور پیداوار کی کثرت ہو گی، بارشیں خوب ہوں گی۔[38] مسلمانوں کے دل غِنا سے بھر جائیں گے۔[39]

## وطن

آپ کا وطن یمن ہو گا جس کی ایک بستی کرعہ سے آپ کا تعلق ہو گا۔[40] البتہ آپ کی ولادت مکہ یا مدینہ میں ہو گی۔[41] لیکن آپ کو اپنے خاندان سمیت حجاز سے یمن جلاوطن کیا جائے گا، اس وقت آپ کی عمر 18 سال ہو گی، اور آپ منبر پر بیٹھیں گے۔[42]

# آپ سے پہلے کا زمانہ اور مختلف خطوں کے حالات

## حجاز (سعودی عرب یا آل سعود)

حجاز جہاں آپ کا ظہور ہو گا، یہاں پر قابض خاندان کو آپ سے سب زیادہ خطرہ ہو گا۔ (ممکنہ طور پر یہ آل سعود ہو سکتے ہیں، کیونکہ روایات میں بیان کی گئی نشانیاں انہی پر منطبق ہوتی ہیں، یہ نجد سے نکلے ہیں اور خلافت کے خاتمے کے بعد ان کی حکومت اسی خطے میں قائم ہوئی) ان کی حکومت کو شیطانی صدی سے تعبیر کیا گیا ہے۔[43] حجاز اور نجد میں قائم ہونے والی اس حکومت کے شروع کے حکمران نیک لوگ تھے، بعد میں آنے والے ظالم و جابر بن گئے۔ ان میں سے ایک حکمران یمن والوں کو جلاوطن کرے گا۔[44] (شاہ فہد کے دور میں 1990 میں یمن والوں کو سعودی عرب سے نکالا گیا تھا) اس خاندان کے پانچویں حاکم کی موت پر قتل و غارت گری شروع ہو جائے گی، جو ساتویں حاکم تک جاری رہے گی اور اس کے بعد امام مہدی کا ظہور ہو گا۔[45]

حجاز پر قابض یہ خاندان اپنے عروج و طاقت میں رہے گا جب تک کہ ان میں باہم اختلاف پیدا نہ ہو جائے، ان کا اختلاف ان کے زوال کی نشانی ہو گا۔[46] ان میں اختلاف "عبد اللہ" نامی حکمران کی موت کے بعد پیدا ہو گا۔[47] (ممکنہ طور پر یہ شاہ عبد اللہ ہو سکتا ہے)

یہ طاقتور اور مالدار ترین شخص ہو گا، جس کے بعد ایک کمزور شخص حکمران بن جائے گا، اور دو سال بعد اسے بے اختیار بنا دیا جائے گا۔[48] (یعنی عملا حکومت اس کی نہیں ہو گی بلکہ ایک ایسے شخص کی ہو گی جو بے دینی پھیلانے والا ہو گا۔) یہ جزیرۃ العرب میں بتوں کی تنصیب کرے گا[49] یہ کمزور شخص اس خاندان کا ساتواں حکمران ہو گا، اس کی موت کے بعد کچھ حکمران آئیں گے لیکن وہ زیادہ مدت نہیں ٹھہریں گے بلکہ مہینوں یا دِنوں تک رہیں گے اور اس کے بعد امام مہدی کا ظہور ہو گا۔[50] عبد اللہ کی موت کے بعد خاندان میں تین افراد سامنے آئیں گے جو تخت کے دعویدار ہوں گے، یہ آپس میں لڑیں گے لیکن اس کے نتیجے میں کسی کو بھی اقتدار نصیب نہیں ہو گا، کہ اس دوران یہاں کالے جھنڈوں والے آئیں گے اور قتلِ عام کریں گے، یہ فتنہ جزیرۃ العرب کو ہاتھوں اور پاؤں سے روندے گا۔[51] روایات کے مجموعے سے معلوم ہوتا ہے کہ حجاز میں ظہور کے مقدمات کی ابتدا کچھ مسلسل پیش آنے والے واقعات سے ہو گی، اور یہ واقعات "بنو فلان" کے آخری حکمران کی موت سے شروع ہوں گے۔ ان واقعات کے بعد جلد ہی امام کا ظہور ہو گا۔[52]

## جہیمان اور محمد بن عبد اللہ قحطانی

امام کے ظہور سے پہلے ایک قحطانی شخص جو اچھی سیرت والا ہو گا، مکہ میں پناہ لے گا، جس کی عمر بیس سال (یا کچھ زیادہ) ہو گی۔ اور کچھ لوگ اس کی بیعت کریں گے کہ یہ مہدی ہیں (جیسے ۱۹۷۹ میں جہیمان اور اس کے ساتھیوں نے محمد بن عبد اللہ قحطانی کی بیعت کی) لیکن بیت اللہ کی بے حرمتی کو حلال سمجھ کر انہیں اسلحہ کے ذریعے قتل کر دیا جائے گا اور مسجد حرام میں یہاں کے رہنے والے ہی خونریزی کو حلال سمجھیں گے (سترہ دن تک مسجد حرام میں لڑائی جاری رہی، جس میں سعودی فورسز، علماء اور جہیمان کے ساتھی ملوث تھے) اس سانحے کے بعد عربوں کی ہلاکت کا آغاز ہو گا۔ پھر لوگ ایک عرصہ انتظار کریں گے، تو ایک اور شخص مکہ میں پناہ لیں گے، اور بیت اللہ کے

پاس اُن کی بیعت ہو گی، یہی حقیقی مہدی ہوں گے۔ ان کے خلاف نکلنے والی فوج کو اللہ زمین میں دھنسائیں گے۔(53)

## کالے جھنڈے

امام کے ظہور سے پہلے خراسان کے خطے سے کالے جھنڈوں والے نکلیں گے (جیسا کہ افغان جہاد کے دور میں القاعدہ کے جھنڈے تھے) یہ جھنڈوں والے امام مہدی کے لئے راستے کی ہمواری کا کام کریں گے۔(54) یہ جھنڈے خراسان سے نکلیں گے تو چلتے رہیں گے، اور کوئی رکاوٹ انہیں روک نہیں سکے گی یہاں تک کہ انہیں القدس میں امام مہدی کے ہاتھوں نصب کر دیا جائے گا۔(55) ایک دور میں ظہور سے پہلے امام مہدی بھی ان کے ساتھ شامل رہے ہوں گے۔(56)

ان جھنڈوں کی قیادت ایک قحطانی کریں گے جو ماوراء النہر کے علاقے سے نکلیں گے، ان کا (رمزیہ) نام الحارث بن حرّاث ہو گا۔ (شیخ اسامہ بن لادن یمنی قحطانی تھے، الحارث اور اسامہ دونوں "شیر" کے نام ہیں اور انہوں نے خراسان کی طرف ہجرت کی تھی) ان کا لشکر امام مہدی کو نکالے گا۔(57) مجاہدین ان کے ایسے تابع ہوں گے جیسے کوئی لاٹھی والا چرواہا اپنے ریوڑ کو لے کر چلتا ہے۔(58)

یہ جھنڈے باہم اختلاف اور لڑائی بھی کریں گے، اور یہ اختلاف "حقِ خلافت" پر ہو گا، یہ اپنے امیر سے اس حق کا مطالبہ کریں گے لیکن انہیں یہ حق نہیں دیا جائے گا کیونکہ یہ اس کے اہل نہیں ہوں گے، اس لئے یہ خود ہی اپنے لئے اس حقِ "خلافت" کا اعلان کریں گے، اور ظلم میں مبتلا ہوں گے۔ (جیسا کہ الدولۃ الاسلامیہ نے القاعدہ سے خلافت کے قیام کا مطالبہ کیا تھا جو نہیں مانا گیا، چنانچہ پھر خود ہی خلافت کا اعلان کر دیا) اس لئے کچھ نشانیاں بتا کر اس قسم کے جھنڈوں کے ظاہر ہونے کے بعد ہاتھ پاؤں کو حرکت نہ دینے کا حکم دیا گیا ہے۔(59) ان جھنڈوں کا سربراہ ایک ہاشمی شخص ہو گا، جو قتل اور ذبح کرے گا۔(60) امام مہدی کی خلافت کے قیام کے بعد عراق میں یہ لوگ

کچھ بحث و مباحثے اور امام کی ایک کرامت کے بعد امام مہدی کی خلافت تسلیم کریں گے۔[61] اس اختلاف کے بعد امام مہدی کا ظہور ہو گا جو ظلم و جور کو ختم کر کے عدل و انصاف قائم کریں گے۔[62]

ایک قسم کے کالے جھنڈے وہ ہوں گے جو گمراہی کے حامل ہوں گے، یہ آل محمد کی طرف دعوت دیں گے، سیاہ رنگ ان کا مخصوص نشان ہو گا، ابتدا میں انہیں طاقت ملے گی، لیکن آخر میں یہ ایسے فتنے میں مبتلا ہو جائیں گے جس میں عرب اور فارسی قومیت والوں کی ہلاکت ہو گی۔[63]

## شام اور سفیانی

شام میں بچوں سے ایک ایسا فتنہ شروع ہو گا جو ختم ہونے کا نام نہیں لے گا، اور کسی بھی طرح سے اس آگ کو ٹھنڈی کرنے کی کوششیں ناکام ہوں گی۔[64] (جیسا کہ 2011 میں ایک شامی سکول میں بچوں نے دیواروں پر بشار الاسد کے خلاف نعرے لکھے، جس کے بعد انہیں گرفتار کر کے شہید کر دیا گیا، یوں ان کے بعد ایسی جنگ شروع ہوئی جو تا حال جاری ہے) یہ جنگ شام کو ایسا تقسیم کر دے گی جیسے کسی بال کو چیرا جاتا ہے۔[65] اس لڑائی میں سفیانی جیسے ظالم حکمرانوں کا بڑا حصہ ہو گا، جو دمشق سے نکلے گا،[66] یہ گھونگھریالے بالوں والا، لمبا تڑنگا اور (ابتدائے اقتدار میں) نوعمر شخص ہو گا،[67] بازو اور پنڈلیاں پتلی ہوں گی، سر چوڑا اور آنکھیں اندر کو دھنسی ہوں گی۔ اس کی رنگت گوری ہو گی۔ اس کے اور اس کے باپ کا نام آٹھ حروف پر مشتمل ہو گا[68] (جیسا کہ بشار، حافظ) یہ اپنی حکم عدولی کرنے والے ہر شخص کو قتل کرے گا، اور انہیں آریوں سے چیرے گا، اور ہانڈیوں کے ذریعے انہیں کوٹے گا (جیسا کہ بیرل بموں کے ذریعے)[69] یہاں پر زرد اور کالے رنگ کے جھنڈوں والے آپس میں لڑیں گے[70] (جیسا کہ حزب اللہ اور جبہۃ یا الدولہ کی لڑائی)

یہ لڑائی اور اختلاف کسی نہ کسی صورت میں جاری رہے گی، اور اس میں شام بال کی طرح چیرا جائے گا۔[71] یہاں تک کہ آل محمد کو حق (خلافت) دینے کے مطالبات کی آوازیں اٹھنا شروع ہو جائیں گی اور پھر اس کے بعد امام کا ظہور ہو گا۔[72]

## اردن کا سفیانی

سفیانی متعدد ہوں گے، ان میں سے ایک اردن کا سفیانی بھی ہو گا، (ممکنہ طور پر اردنی بادشاہ عبد اللہ) جو اردن کی وادیٔ یابس سے نکلے گا، (اس وادیٔ کو آج کل وادیٔ ریّان کہا جاتا ہے) اس کا جھنڈا سرخ رنگ کا ہو گا۔[73] سفیانی اور امام مہدی کا ظہور قریب قریب ہو گا۔[74] جب یہ شام کے پانچ علاقوں (دمشق، فلسطین، اردن، حمص اور حلب) کا حکمران بن جائے گا تب اس کے خاتمے میں نو مہینے باقی ہوں گے۔[75]

## مصر کا سفیانی

ایک سفیانی مصر کا ہو گا۔ یہ جابر شخص ہو گا اور ٹھگنے قد کا ہو گا۔[76] (ممکنہ طور پر مصری آمر جنرل سیسی) یہ سفیانی اپنی فوج کے ذریعے اَبقع پر غالب آئے گا (اَبقع وہ شخص جس پر برص کی بیماری کے داغ ہوتے ہیں، ممکنہ طور پر سابقہ مصری صدر محمد مرسی مرحوم)[77]

## عراق

عراق آخر زمانے میں ایک ایسے فتنے کی وجہ سے تباہ حال ہو جائے گا جو اسے چمڑے کی طرح رگڑے گا۔[78] عجمی ان پر شدید معاشی پابندیاں لگائیں گے (ان کے ساتھ عرب بھی شریک ہوں گے، جیسا کہ 1990 میں عراقی مخالف عرب و مغرب اتحاد نے پابندیاں لگائیں) یہاں کے ایک حکمران کو پھانسی دی جائے گی، (ممکنہ طور پر یہ صدام حسین تھا) اس کے بعد یہاں ایک ایسا شخص سامنے آئے گا جو درمیانے قد، گھنی داڑھی اور چمکتے دانتوں والا ہو گا (یہ نشانیاں معروف عراقی لیڈر مقتدیٰ الصدر میں پائی جاتی ہیں) اس کے پیروکاروں کے ہاتھوں عراق والوں پر تباہی آئے گی۔[79] یہاں بہنے والے دریائے فرات سے سونے کا پہاڑ نکلے گا جس پر بہت بڑی جنگ ہو گی، اور 99 فیصد لوگ اس میں قتل ہو جائیں گے۔ رسول اللہ ﷺ نے سونے کے اس خزانے سے کچھ بھی لینے سے منع فرمایا ہے۔[80]

## مصر

مصر جسے دریائے نیل کا تحفہ بھی کہا جاتا ہے، آخر زمانے میں یہ دریا خشک ہو جائے گا،(اس کی وجہ بہ ظاہر کسی ڈیم کی تباہی کی وجہ سے ہو سکتی ہے۔)[81] اس کے سوکھنے کی وجہ سے یہاں کے لوگ نقل مکانی کریں گے، بلکہ اس میں موجود مچھلیاں درندوں کی خوراک بن جائیں گی۔[82] مصر مینگنی کی طرح چورا چورا ہو جائے گا۔[83] مصر کی اس تباہ حالی کے دوران یہاں سے غلہ اور کرنسی کا اخراج رک جائے گا۔ اور یہ حالت دوبارہ قیامِ خلافت کی علامت ثابت ہو گی۔[84] (یہاں موجود ٹھگنے قد کے جابر سفیانی حکمران کے بارے میں کچھ تفصیل گزر چکی ہے۔)

## یمن

یمن والوں کو حجاز سے یمن کی طرف جلا وطن کیا جائے گا[85] (جیسا کہ 90ء میں سعودی حکومت نے لاکھوں یمنی نکال دئے تھے) یمنی ان نکالنے والوں سے جنگ کریں گے، اور آخر کار انہیں غلبہ ملے گا۔[86] یمن والوں میں اختلاف ہو گا کہ کون حکمران ہو تو وہ "منصور" کو حکمران بنائیں گے۔(ممکنہ طور پر سابقہ یمنی صدر عبد ربّہٖ منصور ہادی) اور منصور کے بعد "محمد" حکمران بنیں گے،[87] یہ مہدی ہوں گے۔[88] امام کا تعلق کسی خاص پارٹی سے نہیں ہو گا۔ ان کے اوپر اللہ تعالیٰ اہلِ یمن اور باقی عالمِ اسلام کو متحد فرمائیں گے۔[89]

## امام مہدی سے پہلے لوگوں کے حالات

حضرت امام مہدی کے ظہور سے پہلے لوگوں میں شدید اختلاف ہو گا۔[90] (جیسے آج امت مختلف پارٹیوں، تنظیموں اور فرقوں میں بٹی ہوئی ہے) لوگوں میں (بالخصوص عربوں میں) اس کی وجہ سے لڑائی بھی ہو گی، لوگ خوف کا شکار ہوں گے۔ دینی و دنیوی دونوں حالتوں میں تغیر و انتشار ہو گا۔[91] ایک دوسرے پر لعنت کریں گے۔ اس آزمائش میں بڑا حصہ حکمرانوں کی جانب سے ہو گا، کوئی جائے پناہ نظر نہیں آرہی ہو گی، اور اللہ کی یہ وسیع زمین بندگانِ خدا پر تنگ ہو جائے گی۔[92] قتل

کی کثرت ہو جائے گی۔(93) ایک تہائی لوگ قتل ہو جائیں گے، ایک تہائی مر جائیں گے اور ایک تہائی باقی بچیں گے تبھی امام کا ظہور ہو گا۔(94) راستے اور تجارتیں بند ہو جائیں گی۔(95) نفسِ زکیہ قتل ہو جائے گا۔(96)

# امام مہدی کی تلاش

حضرت امام مہدی کی بیعت سے پہلے کچھ اہم واقعات پیش آئیں گے جو آپ کے ظہور کے انتہائی قریب ہونے کو ظاہر کریں گے۔ (روایات سے ان تمام واقعات کی جزئی تفصیلات اور ترتیب معلوم نہیں ہوتی، ہم نے مجموعی منظر کو سامنے رکھتے ہوئے اس کی تفصیل و ترتیب دینے کی کوشش کی ہے۔)

شام میں پیش آنے والے واقعات کا ذکر پیچھے گزر چکا ہے، جن کے بعد حقِ خلافت آلِ محمد کو دینے کی آوازیں بلند ہونی شروع ہو جائیں گی۔ انہیں ہر شخص اپنی زبان میں سن سکے گا۔(97) (بہ ظاہر یہ آوازیں میڈیا کے ذریعے سنائی دی جائیں گی) ان آوازوں کا مقابلہ کرنے کے لئے سفیانی جیسے حکمران میڈیائی مہم چلائیں گے جو آلِ محمد (امام مہدی) کے علاوہ فلاں کے لئے حقِ اقتدار کی راہ ہموار کر رہی ہو گی۔(98)

شام کے بعد جزیرۃ العرب بھی امام مہدی کے ظہور سے پہلے فتنے کا شکار ہو جائے گا۔ ایک بادشاہ (ممکنہ طور پر جزیرۃ العرب اور آلِ سعود کا کوئی حکمران) کا انتقال ہو جائے گا، اس حکمران کا نام بعض روایات میں عبد اللہ آیا ہے،(99) جس کے بعد اس کے تین بیٹوں میں اختلاف پیدا ہو جائے گا، اور یہ اختلاف لڑائی میں بھی تبدیل ہو سکتا ہے، جو یہاں پر ایک خانہ جنگی کا ماحول بنائے گا۔(100) شاہی خاندان کی اس لڑائی میں یہاں کے قبائل بھی شریک ہو جائیں گے۔(101)

سفیانی بھی متحرک ہو جائے گا اور آپ کو گرفتار کرنے کی کوشش کرے گا۔(102) چنانچہ مدینہ کی طرف فوج بھیجی جائے گی جو آلِ محمد (ﷺ) کو گرفتار کرے گی، بنو ہاشم سے تعلق رکھنے والے مردوں اور عورتوں کو قتل کرے گی، جس کی وجہ سے امام مہدی اور آپ کے ایک ساتھی

"مبیّض" یہاں سے نکل جائیں گے۔[103] انہیں ایک روایت میں "منصور" بھی کہا گیا ہے، اور یہی نفسِ زکیہ ہوں گے۔[104] آپ تو ہاتھ نہیں آ آئیں گے لیکن آپ کے گھر والوں کو گرفتار کیا جائے گا، چھوٹے ہوں یا بڑے سبھی کو پکڑا جائے گا۔[105] سفیانی کے پہلے پہل سامنے آنے کے بعد آپ ایک عرصے تک روپوش رہیں گے، پھر جب سفیانی غالب آجائے گا تو جلد ہی امام بھی ظاہر ہو کر نکلیں گے۔[106]

## رمضان تا محرم

شاہی خاندان کی یہ لڑائی اس رمضان کے بعد شدت اختیار کر جائے گی جس میں ایک دھماکہ خیز آواز سنائی دینے کی خبر دی گئی ہے۔[107] جب یہ خوفناک آواز سنائی دے تو سبحان القدوس کا ورد کرنا چاہئے۔[108]

رمضان ہی میں دو زلزلے آئیں گے جس کے بعد تین افراد کی یہ لڑائی کھل کر سامنے آئے گی (جو ممکنہ طور پر آل سعود میں سے ہو سکتے ہیں اور یہ بھی امکان ہے کہ یہ دوسرے تین ہوں) ان میں سے ایک کا نام "عبد اللہ" ہو گا۔ (یہ سفیانی بھی ہو سکتا ہے جس کا ایک روایت میں یہی نام منقول ہے) اور فرات کے کنارے بڑا قتلِ عام ہو گا۔[109]

رمضان کی اس آواز کے بعد دو طرفہ نعرے یا آوازیں ہوں گی، ایک آواز جو جمعے کی رات کو ہو گی، اسے سننا چاہئے اور اس کی اطاعت کرنی چاہئے، یہ آواز حضرت جبرئیل علیہ السلام کی ہو گی اور اس میں امام مہدی اور اُن کے والد کا نام لیا جائے گا۔ دوسری آواز جو دن کے آخر میں ہو گی یہ ابلیس کی آواز ہو گی جس میں یہ پروپیگنڈا ہو گا کہ فلاں (امام مہدی) ظلم کے ساتھ قتل کر دئے گئے، اس کا مقصد لوگوں کو شک میں ڈالنا ہو گا۔[110] (حضرت جبریل علیہ السلام کی یہ آواز انسانی آواز کی طرح نہیں ہو گی بلکہ یہ ایحاء و الہام کی طرح ہو گی جو لوگوں کے دلوں میں ڈالی جائے گی اور یہ بھی ممکن ہے کہ سنائی دی جائے۔) دورانِ حج بھی یہ دو طرفہ نعرے اور آوازیں بلند ہوں گی (ایک آواز

امام مہدی کو حق دینے کے لئے ہوگی جبکہ دوسری ممکنہ طور پر آل سعود کو حق دینے کی ہوگی) بہت سے لوگوں کو ان دوطرفہ آوازوں میں یہ سمجھ میں نہیں آرہا ہوگا کہ کس کے پیچھے چلیں۔(111)

پھر شوال میں ہنگامے (یا جنگ کا شور) ہوگا۔ ذی قعد کے مہینے میں قبائل آپس میں اتحاد کریں گے (یا ایک دوسرے سے لڑیں گے۔) اس کے بعد ذی الحجہ کے مہینے میں حاجیوں کو لوٹا جائے گا اور منیٰ کے میدان میں ایسی خونریزی ہوگی کہ حاجیوں کا خون جمرۂ عقبہ پر بہنے لگے گا۔(112)

آپ یمن کی ایک بستی "جُرش" سے تیس ساتھیوں کے ساتھ نکلیں گے۔ (جرش یمن کی ایک ضلع ہے) آپ کے خروج کا سن کر آپ کے مومنین انصار بھی یہاں پہنچ جائیں گے۔(113)

## حج

اس سال حج بغیر کسی سرکاری کنٹرول کے ہوگا اور لوگ اپنے طور پر انتظام کر کے مناسکِ حج ادا کر رہے ہوں گے، کہ اس دوران منیٰ میں کوئی شرارت کر کے حاجیوں کو آپس میں لڑایا جائے گا۔(114) اور قبائلی عصبیت کا استعمال کر کے انتشار پھیلانے کے لئے مختلف نعرے لگائے جائیں گے۔ آسمان میں ایک ہتھیلی نما نشان بھی ظاہر ہو جائے گا۔ اختلاف کی وجہ سے لڑائی ہوگی، جمرۂ عقبہ خون سے رنگین ہو جائے گا، بے گناہ بھی لپیٹ میں آجائیں گے اور ایک طرف رہنے والا بھی خطرے میں ہوگا۔(115) حق کے انصار میں سے صرف مجاہدینِ بدر کی تعداد کے بقدر لوگ رہ جائیں گے، چنانچہ یہی لوگ امام کی بیعت کریں گے،(116)

مدینہ اس وقت عسکری و سیاسی ہلچل کا مرکز ہوگا۔ یہاں سفیانی اور اس کی فوج متحرک ہوگی، وہ مدینہ میں تین دن تباہی مچائے گا۔(117) اتنی تباہی ہوگی کہ حَرّہ کے واقعے سے بھی شدید تر ہوگی۔(118) مدینہ ویران ہو جائے گا، اور یہ ویرانی بیت المقدس کے آباد ہونے کے بعد ہوگی۔(119) ان حالات میں لوگ مدینہ چھوڑ کر مکہ چلے جائیں گے۔(120) ان لوگوں میں امام مہدی بھی ہوں گے جو اپنے دو ساتھیوں کے ساتھ مدینہ سے مکہ جائیں گے، یہ سفیانی کی نظروں میں ہوں گے، سفیانی کو جب ان کے نکل جانے کا علم ہوگا تو وہ ان کے پیچھے فوج بھیجے گا، لیکن وہ آپ کو نہیں پا سکیں گے، اور

امام حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرح چھپکے سے مکہ میں داخل ہو جائیں گے۔[121] (امام مکہ میں کہاں ہوں گے، اس کی کوئی وضاحت روایات میں نہیں ہے، شاید اس میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے حفاظت مقصود ہو) اس لئے امام اپنی ہیئت تبدیل کر کے چرواہے کی صورت میں مکہ میں داخل ہوں گے۔[122]

آپ کے یمنی انصار بھی مکہ پہنچ جائیں گے، اللہ تعالیٰ انہیں خزاں کے بادل کے ٹکڑوں کی طرح اکٹھا کرے گا، ان کا ایک امیر ہو گا اور یہ باہم مشورے سے کام کریں گے۔[123] (امام بھی ان میں موجود ہوں گے لیکن چونکہ تب تک انہیں یقین نہیں ہو گا اس لئے یہ سارے امام کی تلاش میں ہوں گے) کہ یہ ایسی آواز سنیں گے جو کسی انسان یا جن کی نہیں ہو گی، (بلکہ فرشتے کی ہو گی) جو نام لے کر کہے گی کہ فلاں کی بیعت کریں، اس کا تعلق نہ اِن سے ہے نہ اُن سے، بلکہ وہ یمنی خلیفہ ہیں۔ یہ سن کر انہیں اس شخص پر اطمینان ہو جائے گا۔[124]

ان حالات میں جب راستے اور تجارتیں بند ہو چکی ہوں گی، اور فتنے بڑھ چکے ہوں گے، سات ایسے علماء بغیر طے کردہ وقت کے امام کی تلاش میں مکہ پہنچ جائیں گے جو مختلف خطوں سے تعلق رکھتے ہوں گے، اور ان میں سے ہر ایک نے تین سو دس سے زائد افراد سے بیعت لے رکھی ہو گی، یہ سب امام کی علامات کی معرفت رکھتے ہوں گے، جب یہ حضرات مکہ میں امام کو تلاش کریں گے تو انہیں پالیں گے اور پوچھیں گے کہ کیا آپ فلاں ابن فلاں نہیں ہیں؟ تو وہ جواب دیں گے کہ نہیں، میں تو انصار میں سے ایک شخص ہوں، اور یہ کہہ کر اُن کے ہاتھ سے چھوٹ جائیں گے۔ یہ علمائے کرام اہلِ معرفت اور تجربہ رکھنے والے لوگوں کو بتائیں گے تو ان کو کہا جائے گا کہ یہی تو ہیں جنہیں آپ تلاش کر رہے ہیں، جبکہ امام اس دوران مدینہ روضۂ رسول ﷺ پہنچ چکے ہوں گے۔ جب یہ علماء بھی انہیں ڈھونڈنے مدینہ جائیں گے تو امام مدینہ سے نکل کر مکہ آجائیں گے۔ چنانچہ یہ حضرات بھی مکہ آکر انہیں پالیں گے اور کہیں گے کہ آپ فلاں ابن فلاں ہیں، آپ کی والدہ فلان بنت فلاں ہیں، اور آپ میں فلاں فلاں نشانیاں موجود ہیں، ایک مرتبہ تو آپ ہم سے چھوٹ گئے، اب آپ ہاتھ بڑھائیں تاکہ ہم آپ کی بیعت کریں، وہ پھر انہیں کہیں گے کہ میں تو فلاں ابن فلاں

انصاری ہوں، (اور یہ جھوٹ نہیں ہو گا کیونکہ وہ اللہ کے دین کے مدد گار ہوں گے)[125] چلیں، ہم آپ کا مقصود مل کر ڈھونڈتے ہیں، تو امام پھر ان کے ہاتھوں سے نکل کر مدینہ چلے جائیں گے، مدینہ میں آپ اپنے نانا ﷺ کی قبر کے پاس ہوں گے۔ علماء بھی ان کے پیچھے مدینہ جائیں گے تو امام مکہ آجائیں گے، علماء بھی مکہ آئیں گے۔

مکہ میں آپ ذی طوی کے کسی گوشے میں ہوں گے، (جَرْوَل اور عُتَیبیہ کے محلے آج کل ذی طویٰ کے علاقے میں واقع ہیں) خروج سے دو راتیں پہلے آپ کے ایک ساتھی آپ کے انصار سے ملاقات کرے گا، اور اُن سے پوچھے گا کہ آپ لوگ کتنے ہیں؟ تو وہ جواب میں کہیں گے کہ ہم چالیس کے قریب ہیں۔ وہ ساتھی پوچھے گا کہ کیا حال ہو گا تمہارا اگر تم اپنے مقصود کو دیکھو؟ تو وہ کہیں گے کہ اللہ کی قسم! اگر پہاڑ ہمیں پناہ دیں تو ہم اُن کے ساتھ مل کر پہاڑوں میں پناہ لیں (یعنی ہم تیار ہیں) پھر وہ ساتھی اگلی رات بھی ان کے پاس آجائے گا، اور کہے گا؛ اپنے میں سے دس بہترین آدمیوں کو منتخب کریں، (بہ ظاہر سات وہ علما ہوں گے جنہوں نے بیعت لے رکھی ہو گی اور تین دوسرے لوگ) انتخاب کے بعد وہ ان کے ساتھ امام کے پاس جائیں گے، اور (یہاں پر یہ حضرات امام مہدی کو بیعت پر مجبور کریں گے)

علما آپ سے کہیں گے کہ! اگر آپ نے بیعت کے لئے ہاتھ نہ بڑھایا تو ہمارا گناہ آپ کے سر ہو گا، اور ہمارا خون آپ کی گردن پر ہو گا، سفیانی کا لشکر ہمارے تعاقب میں ہے، اور ان پر قبیلۂ جرم کا ایک شخص امیر ہے۔ امام انہیں کہے گا کہ تمہارا ناس ہو، کتنے عہد تم لوگوں نے توڑ ڈالے، اور کتنا خون تم نے بہالیا،[126] یہ لوگ امام کو بیعت پر مجبور کریں گے اور انہیں دھمکی دیں گے کہ اگر آپ نے بیعت کے لئے ہاتھ نہیں بڑھایا تو ہم آپ کو قتل کر دیں گے۔[127] (اس دھمکی کا یہ مطلب بھی ممکن ہے کہ اگر آپ بیعت نہیں لیں گے تو یہ ساری تحریک ناکام ہو سکتی ہے جس کے نتیجے میں امام اور ان کے ساتھی قتل بھی ہو سکتے ہیں۔)[128] امام ان کے ساتھ آنے والی رات کا وعدہ کرے گا۔ چنانچہ آپ اہلِ بدر اور اصحابِ طالوت کی تعداد کے موافق تین سو تیرہ انصار کے ساتھ ذی طویٰ کے علاقے سے اتر کر مسجد آئیں گے اور حجر اسود کے ساتھ ٹیک لگائیں گے۔[129] اور ہاتھ آگے

بڑھائیں گے اور بیعت ہو جائے گی۔(130) آپ کی بیعت اتنی پر امن انداز میں ہو گی کہ نہ کوئی سونے والا جاگے گا اور نہ خون بہے گا۔(131)

یہ دس محرم عاشورا کے دن کا اختتام اور عشا کا وقت ہو گا۔(132) آپ عشاء کی دو رکعت نماز پڑھنے کے بعد کھڑے ہوں گے، آپ کے پاس رسول اللہ ﷺ کی قمیص، تلوار، نشانیاں، نور اور بیان ہو گا۔ عشاء کی نماز کے بعد آپ خطبہ دیں گے۔(133)

## بیعت کے بعد لشکر کا زمین میں دھنسنا

آپ کے یہ اولین انصار بہترین لوگ ہوں گے، گزشتہ لوگ ان سے سبقت نہیں کر سکیں گے اور بعد والے ان تک پہنچ نہیں سکیں گے۔(134) یہ دن کو شیروں جیسے اور رات کو راہبوں کی طرح ہوں گے۔(135) ان میں خواتین بھی ہوں گی۔(136) بیعت کے بعد آپ جیش الخسف کا انتظار کریں گے اور اس دوران آپ طائف میں ہوں گے، اور جب آپ کو فوج کے دھنسائے جانے کی خبر موصول ہو گی تب آپ باہر آئیں گے۔(137) مدینہ میں ایک حادثہ ہو گا تو آپ مدینہ سے دو برید دور جائیں گے اور یہاں آپ کی ایک اور بیعت ہو گی۔(138) آپ کی ایک بیعت بیت المقدس میں ہو گی، یہ بیعتِ ہدایت ہو گی۔(139) آپ اپنے بہادر انصار کے ساتھ حجاز کا خطہ فتح کریں گے، اور جیل سے بنو ہاشم کے تمام افراد نکال باہر کریں گے۔ کوفہ سے بھی کالے جھنڈوں والے اپنی بیعت امام مہدی کی طرف بھیجیں گے۔(140)

آپ کی پہلی بیعت کے بعد شام کی طرف سے ایک بڑی فوج آپ کے خلاف آئے گی، جس میں چھ سو کمانڈر ہوں گے،(141) اس فوج کو اللہ تعالیٰ ذوالحلیفہ (جسے آج کل اَبیارِ علی کہا جاتا ہے) کے قریب بیدا کی صحرا میں دھنسائے گا، پوری فوج میں صرف ایک خبر دینے والا ہی بچ پائے گا، ان دھنسنے والوں میں بازار کے لوگ، مسافر اور مجبور بھی شامل ہوں گے، اس وقت یہ سب ہلاک ہو جائیں گے البتہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ انہیں ان کی نیتوں کے مطابق اٹھائے گا(142)

## غزوۂ بنو کلب

سفیانی جس کی فوج اس دھنسنے والے لشکر میں شامل ہو گی، ایک اور فوج آپ کے خلاف بھیجے گا، جس میں قبیلۂ کلب کے لوگ ہوں گے۔ لیکن انہیں بھی شکست ہو گی، اور ان کا سامان مسلمانوں کو غنیمت ملے گا، اور اس شخص کو محروم کہا گیا ہے جو اس غنیمت میں رسّی بھی حاصل نہ کر پائے۔(143) یہ لوگ مرتد ہوں گے کیوں کہ یہ نماز نہیں پڑھیں گے اور شراب کو حلال سمجھیں گے۔(144)

تب تک آپ کے اکثر انصار یمنی ہوں گے۔(145) لیکن زمین میں دھنسائے جانے کے اس واقعے کا بڑا اثر ہو گا اور اس کے بعد ہی شام کے ابدال، عراق کی جماعتیں اور مصر کے نجائب (سربر آوردہ لوگ) آپ کے پاس آکر بیعت کریں گے۔(146) اور آپ کے لشکر کی تعداد ۱۲ ہزار یا ۱۵ ہزار ہو گی۔(147) آپ کا رعب آپ سے پہلے پڑے گا۔ آپ کی فوج کا شعار اَمِتْ اَمِتْ (مار دو مار دو) کے الفاظ ہوں گے۔(148) ان کے تین جھنڈے ہوں گے جو شام میں سات جھنڈوں والی متحدہ فوج سے لڑیں گے۔(149) آپ کے جھنڈے پر "البیعۃللہ" کے الفاظ ہوں گے۔(150)

## غزوۂ ہند

امام مہدی سب سے پہلی جس جماعت کی تشکیل کریں گے وہ ترک قوم کی طرف کریں گے، جو فاتح بن کر لوٹے گی۔(151) آپ ہندوستان کی جانب بھی فوج بھیجیں گے، جو وہاں کے حکمرانوں کو زنجیروں میں جکڑ کر لائیں گے، وہاں سے ملنے والی غنیمت سے بیت المقدس کی تزئین کی جائے گی۔(152) مجاہدین دجال کے خروج تک وہاں رہیں گے اور جب یہ لوٹ آئیں گے تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو شام میں پائیں گے۔(153)

## چار مصالحتیں اور عظیم جنگیں

رومیوں کے ساتھ ملاحم (خونریز جنگوں) کی ابتدا امام مہدی کے دور سے پہلے ہی ہو چکی ہو گی، اور اس سے پہلے مسلمانوں کی رومیوں کے ساتھ تین بار مصالحت بھی ہو چکی ہو گی،[154] پہلی مصالحت پیچھے کے ایک دشمن کے خلاف ہو گی[155] (جیسا کہ روس کے خلاف افغان جہاد کے دور میں ہوئی) دوسری مصالحت فارس کے خلاف ہو گی۔[156] (جیسا کہ ۱۹۸۰ سے ۱۹۸۸ تک ایران عراق جنگ ہوئی جس میں عرب ممالک عراق کے ساتھ کھڑے تھے) اس کے بعد جب ایک ملک (کویت) کے حکمران سے اس کی حکومت چھین لی جائے گی تو وہ رومیوں کے پاس جا کر انہیں اہلِ اسلام کے خلاف لے کر آئے گا۔[157] (عراق نے ۱۹۹۰ میں کویت پر حملہ کر دیا اور کویت کے حکمران جابر الصباح نے امریکہ جا کر اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی میں خطاب کیا اور اُن سے عراقی جارحیت کے خلاف مدد طلب کی، جس کے بعد 34 اتحادی ممالک کی فوجیں جزیرۃ العرب آ گئیں، غیر ملکی افواج کی تعداد ساڑھے سات لاکھ تھی) یہ ملاحم کی ابتدا تھی[158] غزوہ موتہ کے بعد سے پہلی بار عیسائی طاقتیں جزیرۃ العرب میں داخل ہوئیں، اور اس کے بعد سے خوفناک جنگوں کا وہ دور شروع ہوا جو امام مہدی کے دور تک جاری رہے گا)

رومیوں کے ساتھ پے در پے اتحاد کی وجہ سے کئی دشمنوں کا خاتمہ ہو چکا ہو گا جسے صلیبی اپنی کامیابی باور کرائیں گے اور صلیب اٹھا کر اپنی فتح کا اعلان کریں گے۔ (جیسا کہ صدر بش سینئر نے (New World Order) کے نام سے ایک نئے عالمی نظام کا اعلان کیا، یہ صلیب کی فتح کی ایک علامت تھی) اس کے بعد جب اتحادی افواج سعودی عرب آ گئیں تو یہ جزیرۃ العرب میں ان کا فاتحانہ داخلہ تھا، چنانچہ سعودی عرب کی شمالی چھاؤنی "الحفجی" میں امریکی صدر نے اپنے فوجیوں سے خطاب کیا۔ جو ریتیلے ٹیلوں والا سرسبز ساحلی علاقہ ہے۔ یہ مرج ذي تلول ہے، جس کا روایات میں ذکر ہے۔[159] مسلمانوں کا ایک شخص اور اس کے ساتھی اٹھ کر صلیب کو توڑیں گے، رومی اس شخص کو شہید کر دیں گے۔ (شیخ اسامہ نے ۱۱ ستمبر ۲۰۰1 کو نیویارک میں ورلڈ ٹریڈ سنٹر، اور واشنگٹن میں امریکی محکمہ دفاع کی عمارت پر طیاروں کے ذریعے حملہ کیا، صلیبیوں کے معاشی و عسکری مراکز پر حملہ

کرنا صلیب توڑنے کی ایک علامت تھی، واللہ اعلم۔ یہ ساتھی بھی شہید ہو گئے اور شیخ کو بھی اللہ تعالیٰ نے شہادت نصیب کی)

## الملحمۃ الکبریٰ

اس سلسلے کی چوتھی مصالحت رومیوں کے ساتھ حضرت امام مہدی کے دور میں ہو گی، لیکن رومی نو مہینے کے اندر ہی غداری کریں گے۔ اور اسی (۸۰) جھنڈوں تلے آئیں گے، ہر جھنڈے کے نیچے بارہ ہزار فوج ہو گی۔ رومیوں کے اس لشکر میں 12 عجمی بادشاہ بھی ہوں گے۔[160] ان کے ساتھ عظیم جنگ ہو گی، یہ جنگ شام کی سرزمین پر (حلب کے قریب) اعماق یا دابق کے مقام پر لڑی جائے گی،[161] جبکہ مسلمانوں کا کیمپ دمشق کے قریب "غوطہ" میں ہو گا۔[162] سب سے پہلے رومی یافا اور عکہ کے ساحل پر لنگر انداز ہوں گے، (بہ ظاہر ان کا مقصد یہودیوں اور اسرائیل کی حفاظت ہو گی)[163] اس جنگ کے وقت بہت سے مسلمان اسلام سے نکل جائیں گے۔[164]

اس وقت مسلمانوں کے امیر امام مہدی ہوں گے۔[165] دیگر مجاہدین کے علاوہ حجاز کے بہترین جوان اور یمنی ساحل عدن ابین کے ۱۲ ہزار مجاہدین آپ کے ساتھ ہوں گے۔[166] خدائی عذاب کا کوڑا عیسائیوں پر برسے گا۔[167] اور انہیں شکست ہو گی، جو مسلمان شہید ہو جائیں گے تو انہیں گزشتہ شہیدوں سے دوگنا اجر ملے گا، (یا وہ بدر کے شہداء جیسے ہوں گے[168]) اور جو زندہ ہوں گے وہ کسی فتنے میں ڈگمگائیں گے نہیں۔[169] اتنے مسلمان شہید ہو چکے ہوں گے کہ نہ کوئی غنیمت لے کر خوش ہو گا اور نہ کسی کی میراث تقسیم ہو گی۔[170]

اس جنگ کے بعد رومی شکست خوردہ ہو کر اپنے ملکوں میں موجود عربوں کو قتل کریں گے، اور یہ افواہ بھی پھیلائیں گے کہ "دجال" نکل چکا ہے، لیکن یہ خبر جھوٹ ہو گی۔[171]

## فتنۃ الدہیماء

امت میں چار عظیم ترین فتنوں کی جو خبر دی گئی ہے اُن میں تیسرا فتنہ امام مہدی کے زمانے میں (خلافت سے پہلے) شروع ہو گا۔ اس کو فتنۃ الدہیماء کہا گیا ہے (جمہوریت اور جدیدیت پر مبنی نظام یہی فتنہ ہے جس میں اس وقت امت مبتلا ہے) یہ فتنہ امت کو دو کیمپوں میں تقسیم کرے گا؛ ایک ایمان کا کیمپ جس میں نفاق نہیں ہو گا اور دوسرا انفاق کا کیمپ جس میں ایمان نہیں ہو گا۔(172) اس فتنے کی وجہ سے لوگوں کے ضمیر مردہ ہو جائیں گے، اور وہ جانوروں کی طرح بن جائیں گے۔(173) مسلمانوں کا کوئی امام اور کوئی جماعت نہیں ہو گی۔(174) یہ تلوار سے زیادہ زبان کے ذریعے نقصان پہنچائے گا۔(175) اس فتنے سے عرب زیادہ متاثر ہو جائیں گے، اس لئے جب اس فتنے کے بعد دجال نکلے گا تو عرب بہت کم رہ گئے ہوں گے۔(176)

یہ آپ کے دور تک کسی نہ کسی صورت میں رہے گا، جب آپ کا ظہور ہو گا تو امت میں یہ تقسیم خوب واضح ہو جائے گی۔(177) یہ فتنہ ایک روایت کے مطابق بارہ سال تک چلے گا، اور ایک روایت کے مطابق اٹھارہ سال تک چلے گا، دونوں صورتوں میں اس کی تیزی کا اختتام دریائے فرات سے سونے کا پہاڑ بر آمد ہونے پر ہو گا۔ (اس کے بعد اس کا خاتمہ تو نہیں ہو گا البتہ یہ فتنہ کھل جائے گا، یعنی مومن و منافق کی یہ تفریق کھل کر سامنے آجائے گی) یہ دریائے فرات کے خشک ہونے کے وقت ہو گا جو حضرت امام مہدی کے ظہور کی قریبی نشانی ہے۔ اہلِ نفاق کا سرغنہ دجال جبکہ اہلِ ایمان کے قائد امام مہدی ہوں گے۔ (دریائے فرات پر یہ جنگ رمضان کے قریب ہو گی اور اس کے بعد محرم میں امام مہدی کی بیعت ہو گی)۔(178)

## بیت المقدس خلافت کا مرکز

جنگِ عظیم میں فتح کے بعد بیت المقدس کی طرف متوجہ ہوں گے، اور وہاں سے یہودیوں کو نکال باہر کریں گے۔(179) جزیرۃ العرب، فارس اور روم سب فتح ہو جائیں گے۔(180) اور یوں اللہ تعالیٰ آپ کو عرب و عجم پر حکومت عطا فرمائیں گے۔(181)

بیعت اور بیدا میں خسف کے واقعے کے بعد آپ بیت المقدس کی طرف ہجرت کریں گے،[182] اور اسے اپنا دارالخلافہ بنائیں گے۔[183] یہاں سے یہودیوں کو بے دخل کریں گے۔[184] آپ بیت المقدس کی شاندار و بے مثال تعمیر کرائیں گے۔[185]

## فتح قسطنطینیہ و رومیہ

قسطنطینیہ (استنبول) جو عیسائیوں کا مقدس مرکز رہا ہے، اس پر تین حملوں کی خبر دی گئی ہے؛ پہلا حملہ مسلمہ بن عبد الملک کے دور میں ہوا، لیکن یہ فتح نہ ہو سکا، دوسرا حملہ سلطان محمد الفاتح کے دور میں ہوا، یہ فتح ہوا اور اس میں مسجدیں تعمیر کرائی گئیں۔ اس کے بعد تیسری بار یہ امام مہدی کے دور میں فتح ہو گا۔[186] اور یہ فتح لڑائی کے بغیر لا اِلہ اِلا اللہ اور اللہ اکبر کے نعروں کے ذریعے حاصل ہو گی۔ اس معرکے میں آپ کے ساتھ حجاز کے عمدہ اہلِ ایمان اور بنو اسحاق (یا بنو اسماعیل) کے ستر ہزار مجاہدین ہوں گے۔[187] یہ مجاہدین کسی کی ملامت کی پرواہ نہیں کریں گے، اس معرکے میں بے مثال غنیمت حاصل ہو گی۔ غنیمت کی تقسیم کے دوران ہی ایک آواز آئے گی کہ ”دجال“ تمہارے شہروں اور گھر والوں کے بیچ نکل آیا ہے، لیکن جب وہ تحقیق کے لئے کچھ لوگوں کو بھیجیں گے تو یہ خبر جھوٹی ثابت ہو گی۔[188] قسطنطنیہ کی فتح کے بعد مجاہدین غنیمتیں تقسیم کریں گے کہ شیطان دجال کے خروج کی افواہ پھیلائے گا مجاہدین لُدّ کی طرف نکلیں گے تو یہ خبر بھی جھوٹی ثابت ہو گی۔[189] لیکن جب وہ شام پہنچیں گے تو بہت مختصر مدت کے بعد وہ حقیقتاً نکلے گا۔[190] قسطنطینیہ کے بعد رومیہ بھی فتح ہو گا۔[191] اس کے بعد دجال کا خروج ہو گا۔[192]

## دجال

دجال انسان ہے۔ اور اسے انسانیت کی آزمائش کے لئے پیدا کیا گیا ہے،[193] اس کی کنیت ”ابو یوسف“ ہے۔[194] اس کی پیدائش مصر کے علاقے ”قوص“ میں ہوئی ہے۔[195] یہ معمر ترین انسان ہے جو انسانوں کے درمیان رہ کر فتنہ پھیلاتا رہا ہے، اور ہر نبی نے اپنی امت کو اس سے ڈرایا ہے۔[196] جبکہ کئی اہلِ علم جیسے شریح ابن عبید، عمرو بن الاسود اور کثیر بن مرہ کا کہنا ہے کہ دجال

انسان نہیں ہے بلکہ شیطان ہے، جسے ستر کڑیوں میں یمن کے ایک جزیرے میں باندھا گیا ہے۔[197] البتہ یہ رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں ہی قید سے چھوٹ گیا ہے، لوگوں کے درمیان بازاروں میں پھرتا رہا ہے۔[198] یہاں تک کہ اسے رسول اللہ ﷺ نے خواب کی حالت میں طواف کرتے ہوئے بھی دیکھا تھا۔[199]

یہ قیامت کی بڑی نشانیوں میں سے پہلی نشانی کے طور پر سامنے آئے گا۔[200] اور اس سے پہلے تیس دجال اور آئیں گے، جو لوگوں کو سنت سے ہٹا کر گمراہ کریں گے۔[201] یہ ایسا دور ہو گا جب پہاڑ اپنی جگہ سے ہٹا دیے جائیں گے[202] (جیسا کہ مکہ کے پہاڑوں کو ختم کر کے حرم میں توسیع کر دی گئی ہے اور وہاں بڑی بلڈنگیں تعمیر کی گئی ہیں) دھوکے والے سال ہوں گے جن میں دھوکے باز کو امانت دار باور کرایا جائے گا اور امانت دار کو دھوکے باز اور ایسے لوگ بھی مسلمانوں کے اجتماعی معاملات میں بولنے لگیں گے جو فاسق، بے وقوف اور پست درجے کے ہوں گے۔[203] البتہ دجال سے پہلے حضرت امام مہدی کا دورِ خلافت ضرور آئے گا جب لوگ دین کی طرف واپس پلٹیں گے۔[204]

## دجال کا حلیہ

اس کی دونوں آنکھیں عیب دار ہیں۔[205] اور ایک آنکھ ایسی ہے گویا انگور کا پھولا ہوا دانہ۔ اس کی ایک آنکھ میں ناخونہ ہو گا (تکونی شکل کا لال نشان جو آنکھ کے سفید حصے میں پیدا ہو جاتا ہے)[206] پیشانی پر "کافر" کے الفاظ لکھے ہوئے ہیں، جنہیں ہر وہ مومن شخص پڑھ سکے گا جو اس کو ناپسند کرتا ہو گا، چاہے وہ لکھا پڑھا ہو یا اَن پڑھ[207] سر کے بال بہت گھونگھریالے ہیں گویا درخت کی شاخیں ہوں۔[208] قد چھوٹا ہو گا۔[209]

اس کا فتنہ امت کی تاریخ کے عظیم ترین فتنوں میں سے ہے، اس سے بڑا فتنہ انسانی تاریخ میں نہیں گزرا ہے۔[210] یہ کسی بات پر غصہ ہو کر خروج کرے گا۔[211] مجاہدین کے لئے اس سے حفاظت کی جگہ بیت المقدس ہو گی۔[212] یہ پوری زمین میں گھومے گا لیکن مکہ اور مدینہ میں داخل

نہیں ہوسکے گا، نہ ہی مدینہ میں اس کا رعب داخل ہو گا۔ کیونکہ یہاں فرشتے تلوار سونتے ہوئے ہوں گے۔ یہ مدینہ کے باہر سبخة الجرف میں اتر کر تین آوازیں لگائے گا جس کی وجہ سے سب منافق مرد اور عورتیں باہر نکل کر اس کے ساتھ مل جائیں گے، اور مدینہ کو ان کے شر سے خلاصی مل جائے گی۔[213] چار مساجد اس سے محفوظ رہیں گی (مسجدِ حرام، مسجد نبوی، مسجد اقصی اور مسجد طور)[214]

جو اس کے بارے میں سنے تو اسے دور جانا چاہئے[215] اور جو مبتلا ہو جائے تو اس سے بچنے کی ایک تدبیر جمعہ کے دن سورت کہف کی تلاوت ہے۔[216] یہ ہر قسم کے پاس جا کر اُنہی کی زبان میں انہیں دعوت دے کر فتنے میں مبتلا کرے گا۔[217] اس کے پاس جنت بھی ہو گی جو در حقیقت جہنم ہو گی اور اس کے پاس آگ بھی ہو گی جو در حقیقت جنت ہو گی۔[218] جادو کے زور سے یہ لوگوں کو متاثر کرے گا، مادر زاد نابینا اور برص کے مریضوں کو صحت دے گا۔[219]

## دجال کا خروج اور فتنہ

اس کے خروج سے پہلے کے تین سال انتہائی سخت قحط سالی کے ہوں گے، یہاں تک کہ آخری سال آسمان سے ایک قطرہ پانی نہیں برسے گا اور زمین سے ایک پتا نہیں نکلے گا، جانور ہلاک ہو جائیں گے اور سخت بھوک ہو گی۔[220] پہلے پہل یہ عراق میں ظاہر ہو گا، جہاں یہ دو سال تک حکمرانی کرے گا، عدل وانصاف کا اظہار کرے گا، پھر منبر پر چڑھ کر لوگوں کے سامنے اپنی ربوبیت کا دعویٰ کرے گا اپنے ماننے والوں پر بارش برسائے گا، اور انکار کرنے والوں کا سب کچھ ضبط کرے گا۔[221]

یہ خراسان سے خروج کرے گا۔[222] مسلمان کو اس کا نکلنا ٹھنڈے پانی سے بھی زیادہ پسند ہو گا۔[223] اس کے اکثر پیروکار یہودی اور عورتیں ہوں گی،[224] اور مختلف طبقات کے لوگ اس کے ساتھی ہوں گے۔[225] مردہ جانوروں اور انسانوں کو زندہ کرنے کا دعویٰ کرے گا اور اس کے ساتھ موجود شیاطین ان کی شکل اختیار کر کے سامنے آئیں گے، جس کی وجہ سے لوگ فتنے میں مبتلا

ہو جائیں گے۔(226) مومنین کے لئے بھوک کی حالت میں اللہ تعالیٰ کی تسبیح و تقدیس کافی ہو جائے گی۔(227) قرآن کے ذریعے اس کے خلاف قوت حاصل ہو گی۔(228)

اس کے سامنے کھڑا ہونے کی بہ نسبت بھاگنا زیادہ بہتر ہو گا، مومنین بھی یہ سمجھیں گے کہ ہم اس کو قتل نہیں کر سکتے تو وہ بیت المقدس چلے جائیں گے، اور اللہ تعالیٰ انہیں وہاں برکت دے گا۔(229) یہ سورج کی گردش کو روکے گا، جس کی وجہ سے ایک دن ایک سال کے برابر ہو گا، دوسرا دن ایک مہینے کے برابر اور تیسرا دن ایک ہفتے کے برابر ہو گا، جبکہ باقی ایام اپنے معمول کے مطابق یا اس سے بھی چھوٹے ہوں گے۔(230)

## نزول عیسیٰ علیہ السلام اور قتلِ دجال

دجال نے بیت المقدس میں حضرت امام مہدی اور مسلمانوں کا محاصرہ کیا ہو گا، فجر کی نماز کا وقت ہو گا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام آئیں گے، امام مہدی انہیں امامت کی دعوت دیں گے لیکن حضرت عیسیٰ انہیں امامت کے لئے کہیں گے اور خود اُن کے پیچھے نماز پڑھیں گے۔(231) حضرت عیسیٰ علیہ السلام پہلے دمشق میں آسمان سے اتریں گے پھر بیت المقدس جا کر دجال کو لُدّ کے مشرقی حصے میں اپنے نیزے سے قتل کریں گے۔(232)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے اترنے کے بعد امامِ عادل کی حیثیت سے شریعتِ محمدیہ کے مطابق فیصلے کریں گے۔(233) پھر آپ کا انتقال ہو گا، مسلمان آپ کی نماز جنازہ پڑھیں گے اور تدفین کریں گے۔(234)

---

(1) قَالَ حُذَيْفَةُ: قَالَ رَسُولُ اللهُ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: تَكُونُ النُّبُوَّةُ فِيكُمْ مَا شَاءَ اللهُ أَنْ تَكُونَ، ثُمَّ يَرْفَعُهَا إِذَا شَاءَ أَنْ يَرْفَعَهَا، ثُمَّ تَكُونُ خِلَافَةً عَلَى مِنْهَاجِ النُّبُوَّةِ، فَتَكُونُ مَا شَاءَ اللهُ أَنْ تَكُونَ، ثُمَّ يَرْفَعُهَا إِذَا شَاءَ اللهُ أَنْ يَرْفَعَهَا، ثُمَّ تَكُونُ مُلْكًا عَاضًّا، فَيَكُونُ مَا شَاءَ اللهُ أَنْ يَكُونَ، ثُمَّ يَرْفَعُهَا إِذَا شَاءَ أَنْ يَرْفَعَهَا، ثُمَّ تَكُونُ مُلْكًا جَبْرِيَّةً، فَتَكُونُ مَا شَاءَ اللهُ أَنْ تَكُونَ، ثُمَّ يَرْفَعُهَا إِذَا شَاءَ أَنْ يَرْفَعَهَا، ثُمَّ تَكُونُ خِلَافَةً عَلَى مِنْهَاجِ نُبُوَّةٍ ثُمَّ سَكَتَ. (مسند أحمد ١٨٤٠٦) وعن أبي سعيد الخدري، رضي الله عنه قال:

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: يكون عند انقطاع من الزمان وظهور من الفتن رجل يقال له المهدي، عطاؤه هنياً. (أخرجه الحافظ أبو نعيم الأصبهاني، في عواليه، وفي صفة المهدي)

(2) عن قيس بن جابر الصدفي عن أبيه عن جده أَنَّ رسولَ الله ﷺ قَالَ: سَيَكُوْنُ بَعْدِيْ خُلَفَاءُ ومِنْ بعد الخُلَفاء أُمَرَاءُ و من بَعد الأُمَرَاء مُلُوكٌ ومِنْ بَعْد الْمُلُوْك جَبَابِرَةٌ ثُمَّ يَخرُجُ رجلٌ مِنْ أَهْلِ بيْتِي يَمْلَأُ الأَرْضَ عَدْلا كَمَا مُلِئَتْ جَوْراً ثُمَّ يؤمَّرُ بعده القَحْطَانِيُّ فَوَالَّذِي بَعَثَنِيْ بِالحَقِّ ما هُوَ دُوْنَه. المعجم الكبير للطبراني (٩٣٧) معرفة الصحابة لأبي نعيم (١٥٣٨).

(3) اسمُ المهديِّ محمدٌ أو قالَ اسمُ نبيّ. (أخرجه نعيم بن حماد٣٦٧)

(4) لوْ لَمْ يَبْقَ مِنَ الدُّنيا إلَّا يومٌ لَطَوَّلَ اللهُ ذٰلِكَ اليَومَ حَتّىٰ يبْعَثَ فِيه رَجُلًا مِّني أو من أهلِ بيتِي يُوَاطِئُ اسْمُه اسْمِي واسمُ أبيه اسمَ أبِي (أبوداود ٤٢٨٢، ترمذي ٢٢٣١و قال هذا حديث حسن صحيح، مسند أحمد)

(5) لَه اسْمَان اسمٌ يُخفىٰ و اسمٌ يُعلَن. (المهدي و قرب الظهور)

(6) لَوْ لَمْ يَبْقَ مِنَ الدُّنْيَا إِلَّا يَوْمٌ وَاحِدٌ لَبَعَثَ اللهُ فِيْه رَجُلًا اسْمُه اسمي وَ خُلُقه خُلُقِي، يُكَنّىٰ أَبَا عَبْد اللّه . (الأربعون في صفة المهدي) عن عبد اللّه بن عمر رضي الله عنهما قال قال رسول اللّه ﷺ: يَخْرُجُ فِيْ آخرِ الزَّمَانِ رَجُلٌ مِّنْ ولدِيْ اسْمُه كاسْمِي و كُنيّته ككُنيَّتِي، يَمْلَأُ الأَرْضَ عَدْلًا كَمَا مُلِئَتْ جَوْراً. (أخرجه عقد الدرر ليوسف المقدسي السلمي والبرزنجي في الإشاعة)

(7) إنَّ اسمَ أُمِّه آمِنَة و هِيَ آمنَةٌ مِنْ كُلِّ سُوءٍ و يَمُوتُ أَبُوهَا و أُمُّهَا و هِيَ صَغِيْرَةٌ فيُرَبِّيْهَا اللّٰهُ و يُنَمِّيهَا . (المهدي المنتظر على الأبواب لعيسى داود) إنَّ اسمَ أُمِّ الْمَهْدِيِّ آمِنَةُ مُوَافِقَةً لاسْمِ أُمِّ سَيِّدِ المُرْسَلِيْنَ صلَّى اللّٰهُ عَلَيْه وَ سَلَّمَ (سواء الصراط لشان الأشراط و أورد ذلك ابن المنادي في الملاحم)

(8) عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رضي اللّه عنها قالت: سمعتُ رسولَ اللّه ﷺ يقولُ: الْمَهْدِيُّ مِنْ عِتْرَتِي مِنْ وَلَدِ فَاطِمَةَ. (أبو داود، النسائي، البيهقي، السنن لأبي عمرو الداني)

(9) نَظَرَ عَلِيٌّ إلى الحسنِ رضي اللّه عنهما فقال: إِنَّ ابني هٰذَا سَيِّدٌ كَمَا سَمَّاه رسولُ الله ﷺ سَيَخْرُجُ مِنْ صُلْبِه رَجُلٌ باسمِ نَبِيِّكُمْ يُشبِهُهُ فِي الْخُلُقِ وَلَا يُشْبِهُهُ فِي الْخَلْقِ ثُمَّ ذَكَرَ قِصَّةَ يَمْلَأُ الْأَرْضَ عَدْلًا. (أخرجه أبوداود ٤٢٨٩ ، و الترمذي والنسائي في سننه)

(10) عَنْ أَبِي سَعِيد الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّه صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْه وَسَلَّمَ: الْمَهْدِيُّ مِنِّي أَجْلَى الْجَبْهَةِ، أَقْنَى الْأَنف، يَمْلَأُ الْأَرْضَ قِسطًا وَعَدلًا كَمَا مُلِئَت ظُلْمًا وَجورًا، وَيَملِكُ سَبْعَ سِنِين. (أبو داود ٤٢٨٥)

(11) و عن أبي وائل قال: نظر عليٌّ إلى الحسن رضي اللّه عنهما فقال: إن ابني هذا سيِّدٌ كما سمَّاه رسولُ اللّه ﷺ سيَخْرُجُ مِن صُلبه رجُلٌ باسم نبيِّكم، أزيل الفخذين، يملأُ الأرضَ عدلا كما مُلِئَتْ ظلما و جَورا. (عقد الدرر للسلمى)

(12) و عن أبي جعفر محمد بن علي الباقر قال: سُئِلَ أميرُ المؤمنين عليٌّ رضي اللّه عنه عن صفة

